# ضرورتِ مرشد

## ارشاداتِ امیرِ ملت رحمۃ اللہ علیہ


اعلیٰ حضرت عظیم البرکت ابو العرب امیر ملت حضرت الحاج الحافظ پیر سید

جماعت علی شاہ محدث علی پوری کی خصوصی تحریریں

حسب الارشاد

نواسۂ امیر ملت حضور قبلہ حضرت الحاج الحافظ

پیر سید افضل حسین شاہ جماعتی رحمۃ اللہ علیہ

ترتیب و تدوین

صاحبزادہ علامہ عرفان الٰہی قادری



قادری رضوی کتب خانہ۔ گنج بخش روڈ۔ لاہور




مولای صلِ وسلم دائماً ابداً — علی حبیبک خیر الخلق کلّهم

هو الحبیب الذی ترجی شفاعته — لکلّ هولٍ من الاهوال مقتحم

محمدٌ سید الکونین والثقلین — والفریقین من عُربٍ ومن عجم

فانّ من جودک الدنیا وضرّتها — ومن علومک علم اللوح والقلم

مکتبہ حنفیہ || قادری رضوی کتب خانہ لاہور

# ضرورتِ مُرشد

## ارشاداتِ امیرِ ملت رحمۃ اللہ علیہ

اعلیٰ حضرت عظیم البرکت ابو العرب امیرِ ملت حضرت الحاج الحافظ پیر سید

## جماعت علی شاہ محدث علی پوری کی خصوصی تحریریں

حسب الارشاد

جانشینِ امیرِ ملت حضور فخرِ ملت

حضرت الحاج الحافظ پیر سید افضل حسین شاہ جماعتی رحمۃ اللہ علیہ

ترتیب و تدوین

صاحبزادہ علامہ عرفان الٰہی قادری

حاجی صوفی محمد صدیق حسین جماعتی

قادری رضوی کتب خانہ گنج بخش روڈ لاہور
Hello: 042-7213575, 0333-4383766

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | ضرورتِ مرشد ارشاداتِ امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ |
| تحریر وتقریر | : | اعلیٰ حضرت امیر ملت حافظ پیر سید جماعت علی شاہ محدث علی پوری رحمۃ اللہ علیہ |
| کمپوزنگ | : | حرمین گرافکس 0302-3799955 |
| اشاعت اول | : | مئی ۲۰۱۳ء بمطابق جمادی الثانی ۱۴۳۴ھ |
| صفحات | : | 368 |
| زیرنگرانی | : | چوہدری محمد خلیل قادری |
| تحریک | : | چوہدری محمد ممتاز احمد قادری |
| ناشر | : | چوہدری عبدالمجید قادری |
| تعداد | : | 1100 |
| قیمت | : | 300 روپے |

## ملنے کے پتے

☆ قادری رضوی کتب خانہ گنج بخش روڈ لاہور

☆ مکتبہ حنفیہ گنج بخش روڈ لاہور 042-37213575

☆ سجادہ نشین حضرت الحاج حافظ قبلہ پیر سید ظفر حسین شاہ صاحب۔
آستانہ عالیہ حضرت امیر ملت "علی پور سیداں شریف ضلع نارووال۔

☆ آستانہ عالیہ حضرت خواجہ صوفی اللہ رکھا مرشد و راہنما قلندر" بے ریا و باصفا
ساہو چک شریف ڈاکخانہ بڈیانہ تحصیل و ضلع سیالکوٹ۔
Email:sahochakshrif@yahoo.com +92-301-6113292 +92-526528809

☆ حاجی محمد صادق حسین جماعتی نہال سوئنگ سنٹر صوبیدار بازار ڈسکہ
052-6611254 0300-9619149

☆ حاجی محمد بشیر، حاجی شبیر احمد اتفاق آٹو سٹور لاری اڈہ ڈسکہ
052-6610421-6616168 0300-6100172

# انتساب

رابعہ عصر سیدہ طیبہ زاھدہ عابدہ حضرت آپا جی صوفیہ بی بی سرکار

و

شیخ الاسلام والمسلمین، رئیس المتکلمین، شیخ الحدیث والتفسیر زُبدۃ العارفین، مُقتدائے عاشقین، حُجۃ الکاملین وسند الواصلین، جانشینِ امیرِ ملت حضور فخرِ ملت حضرت علامہ الحاج الحافظ القاری مفتی پیر سید محمد افضل حسین شاہ جماعتی رحمۃ اللہ علیہ

کے نام

جن کے فیضِ خاص نے اس مُشتِ خاک کو سرفراز فرمایا۔

صاحبزادہ عرفان الٰہی قادری عفی اللہ عنہ
خادم درگاہِ عالیہ ساہو چک شریف

# نعت مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

# ومعرفت پیر خانہ

ایتھے بُتاں دی پوجا نئیں ہُندی
ایتھے الف پکایا جاندا اے

ایہہ حلقہ پاک محمد صلی اللہ علیہ وسلم دا
ایتھے دل چمکایا جاندا اے

ایتھے ذکر اللہ دا ہُندا اے
ایتھے غیراں دا نام و نشان نئیں

جیہڑا غیر آوے اس محفل وچ
اونہوں اپنا بنایا جاندا اے

ایہہ حلقہ اللہ والیاں دا
ایدا کملی والا رکھوالا اے

مونہوں منگیاں مراداں ملدیاں نیں
ایتھے کرم کمایا جاندا اے

ایتھے روشن ہندا سینہ اے
ایتھوں نیڑے بہت مدینہ اے

ایتھے پھڑ کے چور اُچکیاں نوں
ابدال بنایا جاندا اے

ایہہ نوری شمع دے پروانے
ایتھے آوندے سارے مستانے

جنہوں پی کے بنے تبریزؒ رومیؒ
اوہو جام پلایا جاندا اے

عیباں والیاں نوں ایتھے ملدی پناہ
جنہاں کیتے ساری عمر گناہ

ایس در تے آون والیاں دے
عیباں نوں چھپایا جاندا اے



# فہرست

# مقدمہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

مَوْلَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَآئِمًا اَبَدًا
عَلٰی حَبِیْبِکَ خَیْرِ الْخَلْقِ کُلِّھِمِ

ھُوَ الْحَبِیْبُ الَّذِیْ تُرْجٰی شَفَاعَتُہٗ
لِکُلِّ ھَوْلٍ مِّنَ الْاَھْوَالِ مُقْتَحِمِ

السلام اے تاجدارِ پیر مَن — از ضیائے نظرِ تو تنویرِ مَن
دید تو صد عید مَن اے پیرِ مَن — عید چہ تبدیلی تقدیرِ مَن

اصلاح احوال، ضبطِ نفس و ربطِ الٰہی، خداشناسی و خود آگاہی، محبتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم و عشقِ الٰہی، ظاہری و باطنی تربیت، فکرِ آخرت، عبادت و ریاضت اور جذبہ اطاعت کے حصول اور فروغ کے لیے دل میں ذوقِ جنوں، سوز و گداز، خوف و خشیت اور رقتِ قلب پیدا کرنے کے لیے اللہ سبحانہٗ کے مقرب بندوں کے تذکارِ جلیلہ و جمیلہ از حد ضروری ہیں کیونکہ صرف ظاہری علوم حرام و حلال کو جاننے کے لیے ہیں تشریعی قوانین پر ظاہری عمل سے ہی رقت نہیں ملتی۔ بلکہ اصلی ذوق اور لب لباب حاصل کرنے کے لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت طیبہ صحابہ کرام

رضوان اللہ علیہم اجمعین کے حالات مبارکہ اولیاء و صالحین کے واقعات و حکایات اور پھر اصحابِ دل و اہلِ درد بزرگانِ دین کے سوانح حیات کا تذکرہ، ان کے پند و نصائح اور مواعظ و ملفوظات کا مطالعہ نہایت ہی مؤثر، روح افزاء اور انقلاب آفریں ہوتا ہے۔

کچھ لے کر اُٹھو اہلِ صفا کے در سے
یہ در ہیں قریب مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے در سے
ایمان، یقین، سکون، رسالت، توحید
سب کچھ ملتا ہے اولیاء کے در سے

چناچہ اس نفسانفسی کے شور میں ڈوبے ہوئے معاشرہ کی اصلاح و بقاء اور تنظیم وفلاح میں ان مردانِ خدا اور پاکیزہ پُر اسرار ہستیوں کے اثرات واحوال کو قطعاً نظر انداز نہیں کیا جا سکتا جنہوں نے اپنی ظاہری کرامات، باطنی کمالات، منصب و اختیارات، روشن ضمیری اپنی پر وقار درویشانہ زندگی، اعمال و احوال، علم و عرفان اور اپنی نگاہِ ناز کی تاثیر سے انسانوں کے قلوب واذہان کو متاثر، دلوں کو مسخر اور روحانی اقدار کو منظم کیا۔ جن کے میخانہ اخلاق ومحبت کا دروازہ ہر خاص و عام کے لیے کھلا رہتا ہے۔ مگر اہلِ دل اور مردانِ باکمال ہی ان سے مستفید ہوتے ہیں اور ان کی روحانی قوت وشوکت اور حکومت کا اقرار کرتے ہیں۔

آنکہ خاکِ را بہ نظرِ کیمیا کنند
سگ را ولی کنند مگس راہما کنند

قارئین محتشم! اِنہی پاکباز ہستیوں میں حضرت امیر ملت مجدد دین وملت حضرت قبلہ عالم پیر سید جماعت علی شاہ محدث علی پوری رحمۃ اللہ علیہ کا شمار ہوتا ہے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کی ہستی مبارکہ کسی تعارف کی محتاج نہیں بلکہ آپ رحمۃ اللہ علیہ تو اس مقام کے

حامل تھے کہ آپ کے مشائخ بھی آپ پر رشک کرتے تھے۔ میرے جدِ امجد حضرت خواجہ صوفی اللہ رکھا قلندر بے ریا و باصفا رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت امیر ملت کی ۴۲ سال خدمت کی۔ آپ فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ سلطان المشائخ حضرت قبلہ باباجی فقیر محمد چوراہی رحمۃ اللہ علیہ علی پور سیداں شریف تشریف فرما ہوئے۔ باباجی رحمۃ اللہ علیہ کو شیش محل میں ٹھہرایا گیا اور حضرت قبلہ عالم کو کھوہ پہ خادم نے جا کر بتایا کہ حضور باباجی حضور تشریف لائے ہیں حضرت قبلہ کھوہ سے جب واپس شیش محل کی جانب روانہ ہوئے تو پیچھے اُمتِ محمدی کا ہجوم تھا۔ تو جب حضرت امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ شیش محل میں پہنچے تو پیچھے کھوہ تک ہجوم دیکھ کر باباجی فقیر محمد رحمۃ اللہ علیہ فرمانے لگے کہ اگر آج میرا وقت ہوتا بیعت کرنے کا شاہِ جماعت علی کی بیعت کر لیتا۔

زیرِ نظر کتاب بعنوان ''ضرورتِ مرشد ارشادات امیر ملت'' اُسی ہستی کامل محدث یگانہ کی خصوصی تحریروں اور ملفوظاتِ مقدسہ پر مشتمل ہے۔ یہ پہلے الگ الگ دو کتابیں تھیں۔ جن کو جناب حاجی صوفی محمد صادق حسین جماعتی صاحب نے انجمن خدام الصوفیہ جماعتیہ ڈسکہ کے تحت شائع کرنے کی سعادت حاصل کی جس کی اجازت حضور فخرِ ملت رحمۃ اللہ علیہ سے حاصل کی گئی۔

اس سال حاجی صاحب اور راقم ناچیز نے آقائی و مولائی مرشدی وسندی حضرت قبلہ پیر سید افضل حسین شاہ صاحب سجادہ نشین حضرت امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ علی پور سیداں شریف کی بارگاہ بیکس پناہ میں عرض پیش کی کہ حضور اِن دونوں کتابوں کو یکجا کر کے حضرت کے مکتوبات مقدسہ بھی اس میں شامل کیے جائیں۔ حضور نے اس درخواست کو پسند فرما کر اجازت مرحمت فرمائی اور راقم کو ۱۷ جون بروز اتوار ساہو چک شریف میں فرمایا کہ ''عرفان کتاب کو خوبصورت کر کے بنوانا اور آئندہ بھی چھپواتے رہنا۔'' اب اس کتاب میں حضرت امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ کے ارشادات اور

مکتوبات تمام شامل ہیں۔ ہم جناب چوہدری عبد المجید قادری صاحب قادری رضوی کتب گنج بخش روڈ لاہور کے ممنون و مشکور ہیں کہ جنہوں نے اس کو شائع فرما کر ہر خاص و عام تک پہنچانے کی کوشش کی ہے۔ اللہ تعالیٰ ان کو اجرِ عظیم عطا فرمائے۔

راقم الحروف عبد حقیر پُر تقصیر کو امید واثق ہے کہ روزِ محشر داورِ حشر کے سامنے اپنی اس مساعی کو پیش کر کے نجات اور چھٹکارے کی تمنا کر سکوں گا اور دعا گو ہوں کہ اللہ رب العزت ہم سب کو حضرت امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ کے ملفوظاتِ مقدسہ پر عمل کر کے اپنی زندگیوں کو سعید بنانے کی توفیق عطا فرمائے اور محبت و وابستگی میں استقامت نصیب فرمائے۔ آمین بجاہ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم۔

صاحبزادہ عرفان الٰہی قادری عفی اللہ عنہ

۱۶ رمضان المبارک ۱۴۳۳ھ بمطابق ۵/ اگست ۲۰۱۲ء بروز یک شنبہ بوقت نمازِ ظہر آستانہ عالیہ ساہو چک شریف



# مژدۂ جانفزاء

از جانشینِ امیرملت وفخرِ ملت حضور سیدی ظفر الملت حضرت علامہ الحاج الحافظ
القاری صاحبزادہ پیر سید ظفر حسین شاہ جماعتی صاحب دامت برکاتہم العالیہ
سجادہ نشین آستانہ عالیہ حضرت امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ علی پور سیداں شریف

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

حمد بے حد اُس خدائے پاک کو نورِ ایماں جس نے بخشا خاک کو
خاک کو پُر نور سر تا پا کیا قطرۂ ناچیز کو دریا کیا

مَوْلَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَآئِمًا اَبَدًا
عَلٰی حَبِیْبِکَ خَیْرِ الْخَلْقِ کُلِّھِمِ

یہ اوراق سنہری حروف کے ساتھ لکھے جانے کے قابل ہیں کہ میرے جدِ اعلیٰ حجۃ الکاملین وسندُ الواصلین حضرتِ امیرِ ملت حضور قبلہ عالم پیر سید جماعت علی شاہ محدثِ علی پوری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی تمام تر حیاتِ مقدسہ دینِ متین کی خدمت، ذکرِ الٰہی کی کثرت اور فروغِ عشقِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی خاطر بسر کی اور اپنی اولادِ پاک کو دین کا پکا سچا خادم بنایا۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کے اقوال و ارشادات ہمارے لیے مشعلِ راہ ہیں اور علوم تصوف میں نصاب کا حصہ ہیں۔ کتابِ ہٰذا میں علومِ شریعہ، علومِ فقہ اور تصوف پر سیر حاصل کلام قلمبند ہوا ہے۔ یارانِ طریقت کے لیے از حد ضروری ہے کہ وہ اس کا مطالعہ کریں اور اِن احکامات پر عمل پیرا ہوں۔ اِسی میں ہم سب کی بقاء وسالمیت ہے۔

کتاب ہٰذا کو برادرم عزیزم علامہ عرفان الٰہی قادری صاحب نے بڑے خوبصورت اور دل آویز انداز سے عوام الناس اور صاحبانِ طریقت کی خدمت میں پیش کیا ہے کیونکہ بھائی عرفان پر حضور قبلہ فخرِ ملت رحمۃ اللہ علیہ کی خاص محبت و عنایت تھی اور ہے۔ اللہ رب العزت مولانا موصوف کے مراتب میں بلندیاں فرمائیں۔

دعا گو ہوں کہ رب کریم بطفیل نبی رؤف و رحیم صلی اللہ علیہ وسلم تمام یارانِ طریقت کے عشق و محبت اور شوق و ذوق میں برکتیں فرمائیں اور مجھے آپ کی خدمت کرنے کی قوت و ہمت عطا فرمائیں۔ آمین ثم آمین!

دُعا گو

حافظ سید ظفر حسین شاہ جماعتی عفی اللہ عنہ

سجادہ نشین آستانہ عالیہ حضرت امیر ملت علی پور سیداں شریف



# تقریظ سعید

از حضرت الحاج الحافظ پیر سید منظر حسین شاہ جماعتی صاحب دامت برکاتہم العالیہ
آستانہ عالیہ علی پور سیداں شریف ضلع نارووال

یہ حقیقت اظہر من الشمس ہے کہ اعلیٰ حضرت عظیم البرکت مجددِ دین و ملت حضرت امیر ملت قبلہ پیر سید حافظ جماعت علی شاہ محدث علی پوری رحمۃ اللہ علیہ کی تحریر و تقریر انتہائی مؤثر ہے۔ آپ نے فصاحت و بلاغت اور علم و حکمت کے ساتھ جو تصوف کے موتی بکھیرے ہیں وہ اپنی مثال آپ ہیں۔ آپ کی ذاتِ مبارکہ نام و نمود، ریاکاری اور روایتی مولویت سے مبرا تھی۔ آپ ایک پیر طریقت ہونے کے ساتھ ساتھ امیر شریعت، شہسوارِ حقیقت و معرفت بھی تھے۔ آپ کی زبانِ مبارکہ سے ایک ایک نکلا ہوا جملہ نشانِ منزل ہے۔ منزلِ عشق کے مسافر کے لیے وہ زادِ راہ کی حقیقت رکھتا ہے۔

میں اس کتاب کی طباعتِ نو کے سلسلہ میں برادرم عزیزم صاحبزادہ علامہ عرفان الٰہی قادری صاحب کو مبارکباد پیش کرتا ہوں اور اِن کا مشکور و ممنون بھی ہوں کہ اِنہوں نے خاصی محنت سے ملفوظات امیر ملت اور مکتوبات امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ کو یکجا

کر کے عوام و خواص تک پہنچایا اور یہ بڑے اعزاز کی بات ہے کہ حضور قبلہ فخر ملت عرفان الٰہی صاحب سے خاص محبت و شفقت فرماتے تھے۔

اللہ رب العزت مولانا موصوف اور ان کے رفقاء کی خدمت کو بطفیل آقا کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام اپنی بارگاہِ اُلویت وصمدیت میں شرف قبولیت عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین!

دُعا گو

حافظ سید منظر حسین شاہ جماعتی غفرلہٗ



# تقریظ سعید

از پیرِ طریقت رہبرِ شریعت حضرت الحاج خواجہ صوفی احسان الٰہی صاحب
دامت برکاتہم العالیہ
سجادہ نشین آستانہ عالیہ ساہو چک شریف ضلع سیالکوٹ

تمام تر تعریفیں اللہ تعالیٰ وحدہٗ لاشریک کے لیے جو مالک ہے ساری کائنات کا اور جس کے سوا کوئی معبود نہیں ہے۔ کروڑوں درود و سلام ہوں حضور سید عالم صاحب لولاک ختم الرسل حبیب خدا حضرت محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر آپ کے اہلِ بیتِ اطہار پر جنھوں نے آقا و مولیٰ کے دین متین کی خاطر اپنی جانوں کے نذرانے پیش کیے اور لاکھوں سلامِ عقیدت ہوں ابوالعرب بانی پاکستان سنوسی پاک و ہند سرتاج الاولیاء حضرت امیر ملت پیر سید جماعت علی شاہ محدث علی پوری رحمۃ اللہ علیہ کی ذاتِ ستودہ صفات پر کہ جن کی ساری زندگی کریم آقا علیہ الصلوٰۃ والسلام کی محبت و عشق کا درس دیتے ہوئے گزری جن کا اُوڑھنا بچھونا عشقِ رسول تھا۔ جنھوں نے شجرِ اسلام کی آبیاری ایسی کی کہ جس کی مثال نہیں ملتی۔ آپ نے گنہگاروں کو صالح، بے دینوں کو دیندار، بے نمازوں کو نمازی، گمراہوں کو مومن اور ناقصوں کو کامل بنا دیا۔ ع

وہ جدھر جدھر بھی گئے کرم ہی کرتے گئے
کسی نے مانگا نہ مانگا وہ جھولی بھرتے گئے

آپ کا ایک ایک ملفوظ مقدس ہم سب کے لیے مشعلِ راہ ہے۔ یہ کتاب حضور فخرِ ملت رحمۃ اللہ علیہ کی کرم نوازی اور اجازت سے سجادہ نشین پیر سید ظفر حسین شاہ صاحب کی سرپرستی میں شائع کی جارہی ہے جو کہ سلسلہ عالیہ کے لیے از حد ضروری ہے اور ایک نادر تحفہ ہے۔ دُعاگو ہوں عزیزم برخوردار عرفان الٰہی قادری اور حاجی صوفی محمد صادق جماعتی کے لیے کہ جن کی کوششوں اور محنت سے مجموعہ عشق و محبت عوام الناس تک پہنچ رہا ہے۔ اللہ رب العزت ہم سب کو درِ حبیب اور آلِ حبیب کے ساتھ محبت اور غلامی عطا فرمائے۔ آمین بجاہ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم۔

دُعاگو
فقیر صوفی احسان الٰہی غفرلہٗ



# شجرہ طیبہ

فرمان الٰہی ہے:

وَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ اتَّبَعَتْهُمْ ذُرِّیَّتُهُمْ بِاِیْمَانٍ اَلْحَقْنَا بِهِمْ
ذُرِّیَّتَهُمْ وَ مَاۤ اَلَتْنٰهُمْ مِّنْ عَمَلِهِمْ مِّنْ شَیْءٍ۔ (پارہ ۲۷)

ترجمہ "اور جو ایمان لائے اور ان کی اولاد نے ایمان کے ساتھ ان کی پیروی کی ہم نے ان کی اولاد کو ان کے ساتھ ملایا اور ان کے عمل میں ذرا سی بھی کمی نہیں کی۔"

حضرت قبلہ عالم رحمۃ اللہ علیہ کا شجرہ نسب والدین کی جانب سے حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچتا ہے۔ اس طرح آپ نجیب الطرفین ہیں۔ آپ کے آباء و اجداد سب کے سب مومن و متقی، صالح و برگزیدہ حیثیت کے حامل تھے اور آیت بالا کے صحیح مصداق۔ گویا آپ کا شجرہ نسب صحیح معنی میں اس آیت شریفہ سے مطابقت رکھتا ہے۔

كَشَجَرَةٍ طَيِّبَةٍ اَصْلُهَا ثَابِتٌ وَّ فَرْعُهَا فِي السَّمَآءِ۔

ترجمہ "مثل اس پاکیزہ درخت کے جس کی جڑ قائم ہے اور شاخیں آسمان میں ہیں۔"

حضرت قبلہ رحمۃ اللہ علیہ اس مقدس اور مستحکم درخت کی وہ پاکیزہ شاخ تھے، جن کا شجرہ نسب ان کے تقدس کی دلیل اور جن کے اعمال صالحہ ان کی علو شان پر شاہد عادل ہیں۔ آپ کی حیات پاک اپنے آباء و اجداد اور بالخصوص رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم

کے مکمل اتباع میں بسر ہوئی اور اس آخری دور میں آپ نے اعلائے کلمۃ الحق اور اتباع سنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی وہ ایمان افروز اور روح پرور مثال قائم کی کہ باید و شاید۔

ذَالِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيهِ مَنْ يَّشَآءُ۔

ترجمہ "یہ اللہ کا فضل ہے۔ وہ جسے چاہے اپنے فضل سے نوازے۔"



# پدری شجرۂ نسب

| | |
|---|---|
| ۱ | رسول اکرم و نبی محترم حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم |
| ۲ | سیّدۃ النساء فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا بنتِ رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم (زوجہ) حضرت علی ابن ابی طالب رضی اللہ عنہ |
| ۳ | حضرت حسین ابن علی سیّد الشہداء رضی اللہ عنہ |
| ۴ | حضرت علی ابن حسین زین العابدین رضی اللہ عنہ |
| ۵ | حضرت محمد باقر رضی اللہ عنہ |
| ۶ | حضرت جعفر صادق رضی اللہ عنہ |
| ۷ | حضرت محمد مامون قطب شیرازی رحمۃ اللہ علیہ |

| | |
|---|---|
| ۸ | حضرت علی عارض رحمۃ اللہ علیہ |
| ۹ | حضرت حسین رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۰ | حضرت سید طاہر احمد رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۱ | حضرت سیّد ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۲ | حضرت سید عارف رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۳ | حضرت سیّد خسرو رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۴ | حضرت سیّد اسد اللہ رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۵ | حضرت سیّد کمال الدین رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۶ | حضرت سیّد نور اللہ رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۷ | حضرت سید عبد اللہ رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۸ | حضرت سید شمس الدین رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۹ | حضرت سید خلیل اللہ رحمۃ اللہ علیہ |
| ۲۰ | حضرت سید حبیب اللہ رحمۃ اللہ علیہ |
| ۲۱ | حضرت سید نظام الدین رحمۃ اللہ علیہ |
| ۲۲ | حضرت سید منصور رحمۃ اللہ علیہ |
| ۲۳ | حضرت سید جلال الدین رحمۃ اللہ علیہ |
| ۲۴ | حضرت سید علاؤ الدین رحمۃ اللہ علیہ |
| ۲۵ | حضرت سید علی رحمۃ اللہ علیہ |
| ۲۶ | حضرت سید امام الدین رحمۃ اللہ علیہ |
| ۲۷ | حضرت سید میر احمد رحمۃ اللہ علیہ |

| | |
|---|---|
| ۲۸ | حضرت سید محی الدین رحمۃ اللہ علیہ |
| ۲۹ | حضرت سید حسین شیرازی رحمۃ اللہ علیہ |
| ۳۰ | حضرت سید محمد سعید نوروز رحمۃ اللہ علیہ |
| ۳۱ | حضرت سید علی رحمۃ اللہ علیہ |
| ۳۲ | حضرت سید میر محمد رحمۃ اللہ علیہ |
| ۳۳ | حضرت سید میر عبدالرحیم رحمۃ اللہ علیہ |
| ۳۴ | حضرت سید امان اللہ رحمۃ اللہ علیہ |
| ۳۵ | حضرت سید محمد عابد رحمۃ اللہ علیہ |
| ۳۶ | حضرت سید محمد حنیف رحمۃ اللہ علیہ |
| ۳۷ | حضرت سید منور علی رحمۃ اللہ علیہ |
| ۳۸ | حضرت سید کریم شاہ رحمۃ اللہ علیہ |
| ۳۹ | امیر ملّت محی السنّت مجدّدِ دوراں قیوم زماں قدوۃ السالکین زُبدۃ العارفین حضرت حاجی حافظ پیر سیّد جماعت علی شاہ صاحب محدث علی پوری رحمۃ اللہ علیہ۔ |



# شجرہ طیبہ نقشبندیہ مجددیہ

اے خدا دارین میں خیر الوریٰ کا ساتھ ہو
شافع اعظم حبیب کبریا کا ساتھ ہو

حضرت صدّیق و سلیمانؓ قاسمؒ ذی اتقا
جعفر صادقؒ امام الاصفیا کا ساتھ ہو

بایزیدؒ و بو الحسنؒ بو القاسمؒ و شہ بو علیؒ
یوسف ہمدانیؒ یوسف لقا کا ساتھ ہو

عبد خالق غجدوانیؒ عارفؒ و محمودؒ کا
اور عزیزان علیؒ حق نما کا ساتھ ہو

حضرت بابا سماسیؒ سید میر کلالؒ
شہ بہاؤ الدینؒ شہ مشکل کشا کا ساتھ ہو

خواجۂ عطارؒ و یعقوبؒ و عبید اللہؒ ولی
خواجہ زاہد محمدؒ پارسا کا ساتھ ہو

خواجۂ درویشؒ و امکنگیؒ محمد مقتدا
حضرت باقی باللہؒ با خدا کا ساتھ ہو

اور مجدّد الف ثانی خواجۂ معصومؒ کا
حجۃ اللہؒ اور زبیرؒ اولیا کا ساتھ ہو

خواجہ قطب الدین اشرفؒ شہ جمال اللہؒ ولی
سید عیسیٰؒ شہ فیض اللہ شاہ کا ساتھ ہو

خواجہ نور محمدؒ بابا تیرا ہی فقیرؒ
شہ جماعت علی مقتدا کا ساتھ ہو

میر ملّت، غوث اعظم، اور قیوم زماں
اس مجدّد عصر، صدر اولیا کا ساتھ ہو

عارف کامل ولی و متقی پرہیز گار
شہ محمد حسینؒ شاہ اتقیا کا ساتھ ہو

بہرِ حسنینؓ و علیؓ و سیّدہ خیر النساءؓ
روز محشر شافع روز جزا کا ساتھ ہو

جُملہ یاران طریقت کا بروزِ حشر بھی
نقشبندی سلسلے کے اولیاء کا ساتھ ہو



# نشانِ منزل

صاحبزادہ عرفان الٰہی قادری آستانہ عالیہ ساھو چک شریف

ابو العرب امیر ملت حضرت پیر سید جماعت علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ ۱۸۳۰ء تا ۱۸۴۰ء کے درمیانی عرصہ میں حضرت سید کریم شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے گھر میں پیدا ہوئے۔ آپ کا شجرہ نسب ۳۸ واسطوں سے رسول اکرم نور مجسم احمد مختار حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچتا ہے۔ اس طرح آپ نجیب الطرفین ہیں۔ آپ کے آباؤ اجداد سب کے سب مومن و متقی صالح و برگزیدہ حیثیت کے حامل تھے۔ آپ کا اسم گرامی سید جماعت علی رکھا گیا لیکن آپ کو سنوسی ہند، ابو العرب اور امیر ملت جیسے مشہور القابات سے ہی زیادہ پکارا جاتا ہے۔ آپ کو آپ کے والد گرامی نے چار سال چار ماہ چار دن کی عمر مبارک میں ابتدائی تعلیم کے لیے مسجد میں بھیج دیا اور آپ نے سب سے پہلے حضرت حافظ شہاب الدین صاحب سے قرآن مجید حفظ کیا۔ اس کے بعد آپ نے لاہور، سہارنپور، کانپور، لکھنؤ اور گنج مراد آباد جیسے دور دراز مقامات پر جا کر تحصیل علم فرمائی اور مشکلات سفر کو سہل جانا اور یہ تمام سفر پیدل یا گھوڑے پر کیے۔

حضرت قبلہ عالم رحمۃ اللہ علیہ کا قد مبارک درمیانہ تھا۔ موزوں، متناسب اور مائل بہ بلندی، جوانی میں اعضاء سڈول اور مضبوط تھے مگر ضعیفی میں لاغر و نحیف ہو گئے تھے۔ جوانی میں سرخ و سفید تھے۔ پیری میں بھی چہرے کی صباحت و نظارت

قائم تھی۔ سر بڑا، پیشانی کشادہ و بلند اور اس پر نہایت خفیف سجدے کے نشان، گردن بلند اور ناک اُونچی تھی۔ آنکھیں متوسط اور روشن اور پتلی سیاہی مائل، لب پتلے اور دہن متوسط و خوبصورت۔ تبسم میں صرف آگے کے دانت نظر آتے تھے۔ کبھی آواز سے نہیں ہنسے۔ خوش طبعی کے موقع پر بھی تبسم فرماتے تھے۔ کندھے اُٹھے ہوئے اور سینہ کشادہ تھا۔ دانت سفید تھے۔ نوے سال کی عمر تک اتنے مضبوط رہے کہ خود گنا چھیل کر چوستے تھے۔ ہاتھوں کی انگلیاں پتلی، نرم اور دراز تھیں۔ ٹانگیں مضبوط اور توانا۔ میلوں چلتے اور نہ تھکتے۔ عالم ضعیفی میں البتہ چلنے پھرنے سے معذور ہو گئے تھے۔

سَر کے بال استرے سے منڈواتے تھے۔ اس لیے کبھی بڑھے ہوئے نظر نہ آئے۔ بائیں ہاتھ پہ چاندی کی انگوٹھی پہنتے تھے۔ جس پر ایک نگینہ ہوتا تھا۔ جسم مبارک اور اعضاء اس قدر قوی و توانا تھے کہ دبانے والے پسینہ پسینہ ہو جاتے بلکہ ایسے میں بھی باتیں کرنا اور مسئلہ سنانا جاری رہتا۔ رفتار درمیانہ تھی۔ مگر تیز رفتار والے بھی آپ سے پیچھے رہ جاتے تھے۔ ریش مبارک سنتِ نبویؐ کے مطابق تھی۔ کبر سِن میں مہندی استعمال فرماتے تھے۔ اس لیے داڑھی خوب سُرخ نظر آتی تھی۔ سنِ کہولت سے آخر عمر تک ہلکا اور خوبصورت عصا راہ چلنے میں ہاتھ میں رکھتے تھے۔

آپ رحمۃ اللہ علیہ ہمیشہ سفید لباس پسند فرماتے تھے۔ کرتا چکن کا اور شلوار قیمتی لٹھے کی ہوتی تھی۔ سفید تنزیب کا کرتا بھی کبھی کبھی زیب تن فرمایا ہے۔ عمامہ دس گز باریک ململ کا ہوتا تھا۔ پوٹھوہار کا زری کا قیمتی جوتا پاؤں میں ہوتا تھا۔ معتدل موسم میں عدن سے آئی ہوئی بُردِ یمانی اُوڑھتے تھے۔ کبھی مدینہ منورہ سے لایا ہوا کھدر کا لباس بھی جاڑوں میں زیب تن فرماتے تھے۔

حضرت قبلہ عالم رحمۃ اللہ علیہ نہایت سادہ غذا تناول فرماتے تھے۔ بارہ مہینے حضور کی غذا مُرغی کا شوربا، پھلکا اور خشکہ ہوتی تھی۔ شہد بہت مرغوب تھا اور اسی طرح لسی بھی۔ دونوں وقت کھانے کے ہمراہ استعمال فرماتے تھے۔ دِن کے کھانے کے ساتھ دہی بھی ضرور تناول فرماتے۔ نہار منہ گرم گرم دُودھ نوش جان فرماتے۔ گرمیوں میں بکری کا اور جاڑوں میں عموماً بھینس کا، جاڑوں میں سرسوں کا ساگ بہت مرغوب تھا۔ کھانے کے وقت مکھن کے ساتھ تناول فرماتے۔ حضرت قہوہ نوشِ جان فرماتے اور وہ بھی ہمیشہ تلخ بغیر شکر چینی کے استعمال فرماتے۔ کالی چائے پیتے کبھی نہیں دیکھا۔ دودھ کی چائے نوش فرماتے تو سبز چائے ہوتی۔ حضور کے قہوہ میں عام طور پر ادرک بھی ڈال دیا جاتا تھا۔ نیز حضرت کی پیالی میں عنبر کی ایک چھوٹی سی ڈلی بھی ڈالی جاتی۔

آپ رحمۃ اللہ علیہ کو بے شمار علوم پر عبور حاصل تھا۔ ایک دفعہ امرتسر سے ایک پٹھان آیا اور اس نے کہا میرے ساتھ چلئے۔ آج ایک مجتہد کے ساتھ آپ کا مناظرہ ہے۔ حضرت امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ جب وہاں پہنچے تو مجتہد نے سوال کیا۔ آپ نے کتنے علوم حاصل کیے ہیں۔ آپ نے جواب دیا ستائیس۔ وہ حیران ہو کر کہنے لگا۔ علوم کی تعداد تو اتنی نہیں ہے آپ گن کر بتایئے۔ آپ نے گن کر بتا دیئے۔ تو وہ بولا کہ آپ نے علم صلات بتایا ہے میں نہیں جانتا یہ کیا ہے تشریح کیجئے۔ آپ نے جواب دیا۔ نَظَرَ فِیْہِ، نَظَرَ عَلَیْہِ، نَظَرَ مِنْہُ، دیکھو نَظَرَ کا صلہ تبدیل ہو جانے سے معنی یکسر بدل جاتے ہیں۔

فِیْہِ کی وجہ سے نَظَرَ کے معنی غور کرنا ہوتے۔ عَلَیْہِ کی وجہ سے نَظَرَ کے معنی سبقت کرنا مِنْہُ کی وجہ سے نَظَرَ کے معنی ناراض ہو جانا۔

اس پر وہ مجتہد خاموش ہو گیا اور آپ وہ مناظرہ جیت گئے۔ حضرت امیر

ملت رحمۃ اللہ علیہ کو مع اسناد ڈیڑھ ہزار احادیث زبانی یاد تھیں۔ آپ فرماتے جس کا دل چاہے میرا امتحان کر لے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کا عقد مبارک آپ کے ماموں سید توکل شاہ رحمۃ اللہ علیہ کی دختر نیک اختر سیدہ امیر بیگم سے ہوا۔ اور ان کے بطن مبارک سے حضرت کے تین صاحبزادے اور ایک صاحبزادی متولد ہوئے۔

حضرت امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے والد ماجد (جو کے کامل ولی اللہ تھے) سے طریقت میں وافر حصہ حاصل کیا لیکن آپ نے بیعت شہباز ولایت، قطب زماں حضرت بابا فقیر محمد چوراہی نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ کے دست حق پرست پر کی اور خلافت و اجازت سلسلہ عالیہ نقشبندیہ حاصل کی۔ بعدہٗ تمام خاندان ہائے قادریہ، چشتیہ، اویسیہ، رسولیہ کی بھی اجازت عطا کی گئی۔

آپ رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے پیر و مرشد کے ارشاد عالی شان کے مطابق ساری عمر تبلیغ دین اور ترویج سلسلہ عالیہ نقشبندیہ میں صرف کی۔ آپ کے مریدین پوری دنیا میں پھیلے ہوئے ہیں۔

بڑے علماء فضلاء اور نواب زادوں نے آپ کے دست حق پرست پر بیعت کی۔ مغربی تعلیم حاصل کرنے والوں میں سے بھی لاتعداد آپ کے حلقہ ارادت میں شامل ہوئے۔ جن میں پروفیسر، ڈاکٹر، وکیل، بریسٹر اور اعلیٰ آفیسر شامل ہیں۔ آپ کا شجرہ طریقت ۳۲ واسطوں سے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم تک جا پہنچتا ہے۔

حضرت امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ اپنے شیخ طریقت بابا فقیر محمد چوراہی رحمۃ اللہ علیہ کا جس قدر احترام فرماتے کہ اس کی بہت کم مثال ملتی ہے۔ جب چورہ شریف حاضری دیتے تو اسٹیشن سے چورہ شریف تک پیدل ننگے پاؤں حاضر ہوتے اور واپس بھی ایسی حالت میں آتے۔ صاحبزادگان اور خدام پیر خانہ کا بے حد احترام کرتے اور

بہت زیادہ ان کی مالی خدمت بھی بجا لاتے۔

آپ رحمۃ اللہ علیہ نے بے شمار حج کیے کسی کو بھی ان کی تعداد معلوم نہیں صرف اتنا علم ہے کہ آپ نے سب سے پہلا حج ۱۳۱۰ ہجری میں کیا تھا۔ جب حضور والا حج کے لیے تشریف لے جاتے تو پہلے مدینہ منورہ حاضر ہوتے اور دل کھول کر خرچ کرتے اور آپ کا چہرہ مبارک ہشاش بشاش نظر آنے لگتا۔

حضرت امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ تبلیغ و ارشاد کے لیے برصغیر کے دور دراز علاقوں میں تشریف لے جاتے۔ ضرورت کے مطابق کم یا زیادہ قیام فرماتے اور آپ نے تمام مخلوق کو خدا کا پیغام سنایا ہزاروں کی تعداد میں لوگ آپ کے جلسوں میں حاضر ہوتے اور ہدایت پاتے۔ قیام گاہ پر ہر وقت زائرین و معتقدین کا تانتا بندھا رہتا تھا۔ آپ ہر شخص کے ساتھ بہ اخلاق پیش آتے۔ اس کا حال معلوم کرتے اور مناسب پند و نصائح سے نوازتے۔

پنجاب، سرحد، بہاول پور، سندھ، کراچی، یوپی، سی پی، مدراس، بمبئی، میسور، دکن، حیدر آباد، دہلی، بنگال، آسام اور دور دراز علاقوں میں آپ نے بار بار تبلیغی دورے فرمائے۔ یاغستان، افغانستان، سعودی عرب وغیرہ اور برصغیر کی مسلم اور ہندو ریاستوں میں بھی آپ تشریف لے گئے اور ہر جگہ لوگوں کو اسلام سے روشناس کیا۔ ان کے ایمان کو بچایا۔ دین و شریعت کا پابند بنایا۔ غیر مسلموں کو زیور ایمان سے مالا مال کیا اور صراط مستقیم پر چلنا سکھایا۔

## ردِ مرزائیت

جب مرزا غلام احمد قادیانی نے نبوت کا دعویٰ کیا تو مسلمان بے حد مضطرب ہوئے۔ حضرت امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ نے ابتداء سے کمال سرگرمی کے ساتھ مرزا کی مخالفت اور تکذیب شروع کر دی۔ جہاں اس کے آنے کی اطلاع ملتی آپ

پہلے وہاں جا کر لوگوں کو وعظ و نصیحت کرتے اور اس کا جھوٹ ثابت کر دیتے۔ آخر کار ۲۵، ۲۶ مئی کی درمیانی رات کو حضور نے اعلان فرمایا کہ ''میں مرزا کو چوبیس گھنٹے کی مہلت دیتا ہوں کہ وہ آ کر میرے ساتھ مباہلہ کرے۔'' پھر سب لوگوں کو مخاطب کر کے فرمایا: ''میں آپ سب کے روبرو اعلان کرتا ہوں کہ خدا کے فضل و کرم سے وہ میرے مقابلے کو نہیں آئے گا۔ کیونکہ میرا نبی سچا ہے۔ اور میں صدق دل سے اس سچے نبی کا غلام ہوں۔ اللہ آئندہ چوبیس گھنٹوں کے اندر اپنے حبیب پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے میں اس جھوٹے نبی سے ہمیں نجات عطا فرمائے گا۔'' جس رات حضرت نے جلسے میں پیشن گوئی فرمائی تھی۔ اسی رات تھوڑی دیر بعد مرزا کو ہیضہ ہوا۔ نصف شب گزرنے تک مرض نے شدت اختیار کر لی۔ کہتے ہیں کہ منہ سے بھی قے میں نجاست برآمد ہوتی تھی۔ آخر ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کی صبح مرزا فوت ہو گیا۔

۱۹۰۱ء میں آپ نے ''انجمن خدام الصوفیہ'' قائم کی جس کے مقاصد کی تشریح یوں کی گئی:

۱- اتحادِ جمیع سلاسل تصوف

۲- اشاعت اسلام و تصوف

۳- تردید الزامات خلاف اسلام و تصوف

۴- تردید مذاہب باطلہ

آپ رحمۃ اللہ علیہ کی سرپرستی میں مختلف رسائل بھی شامل ہوتے رہے مثلاً ''رسالہ انوار الصوفیہ'' ''رسالہ مبلغ'' ''رسالہ لمعات الصوفیہ'' ''رسالہ الجماعت'' وغیرہ۔

آپ رحمۃ اللہ علیہ نے ۱۹۱۶ء میں علی پور سیداں شریف میں مدرسہ نقشبندیہ قائم

کیا اور ایک عظیم الشان کتب خانہ تیار کروایا۔ جس میں عربی فارسی اور اردو کی ہر علم اور فن کی کتابیں رکھی گئیں اس کے علاوہ آپ نے مکہ معظمہ، مدینہ منورہ، مہسور، قصور، فیصل آباد، سانگلہ ہل، گجرات اور ملک کے بے شمار شہروں میں مدارس قائم کیے اور بے شمار شہروں میں مسجدیں بھی تعمیر کروائیں۔

## تحریک قیام پاکستان

۱۹۴۰ء میں قرار داد لاہور پاس ہوئی تو آپ نے اس کی زبردست حمایت کی اور پاکستان کی تحریک کو کامیاب بنانے کے لیے سرگرم مبلغ کی حیثیت سے مسلمان پاک و ہند کو بیدار کیا۔ آپ مسلم لیگ کے زبردست حامی تھے اور قائداعظم رحمۃ اللہ علیہ کی مقبولیت کے لئے کام کرتے رہے۔ آپ نے اپنے مریدین سے کہہ رکھا تھا کہ میں اس شخص کی نماز جنازہ نہیں پڑھاؤں گا جس نے تحریک پاکستان میں کسی نہ کسی رنگ میں حصہ نہ لیا ہو۔

آپ نے تحریک قیام پاکستان کی تائید وحمایت کے لیے سارے برصغیر کے دورے فرمائے۔

آپ جہاں تشریف لے جاتے وہاں اپنے طور پر جلسے منعقد فرماتے اور ان کے تمام اخراجات کا بوجھ بھی خود ہی برداشت فرماتے تھے۔ مسلم لیگ کے کارکن اور نیشنل گارڈ کے رضا کار دوڑ دوڑ کر حضور کے اتباع اور جلسے کی کامیابی کے لیے سرگرم عمل ہو جاتے۔ چنانچہ آپ کے منعقد کردہ جلسوں کو غیر معمولی کامیابی حاصل ہوئی اور مسلم لیگ کو مستحکم و منظم بنانے کا کام کم سے کم وقت میں انجام پایا۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے قائداعظم رحمۃ اللہ علیہ کو دو جھنڈے عطا کیے ایک سبز دوسرا سیاہ اور کثیر نقد رقم بھی عطا فرمائی اور پاکستان کی کامیابی کے لیے دعا فرمائی۔

حضرت قائداعظم رحمۃ اللہ علیہ نے قیام پاکستان سے کئی سال قبل لاہور کے

ایک جلسہ عام میں کئی لاکھ کے مجمع عام میں کہا تھا:

"میرا ایمان ہے کہ پاکستان ضرور بنے گا۔ کیونکہ امیر ملت مجھ سے فرما چکے ہیں کہ پاکستان ضرور بنے گا اور مجھے یقین واثق ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ کی زبان مبارک کو ضرور سچا کریں گے۔"

حضرت امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ کا فیض و ارشاد انسانوں کے علاوہ جنات کے لیے بھی عام تھا۔ چنانچہ آپ نے بُرے اور سرکش جنوں کو راہ راست دکھائی۔ مشرف باسلام کیا اور نماز روزے اور احکام شرعیہ کا پابند بنایا۔

بلاشبہ آپ ایک فرد نہیں بلکہ ایک تحریک تھے کہ جنہوں نے لاکھوں بندگان خدا کو راہ نوردی سے سرفراز فرمایا اور حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی آل پاک کا حق ادا کر دیا۔

بالآخر آپ کا وصال مبارک ۲۶، ۲۷ ذیقعدہ ۱۳۷۰ھ بمطابق ۳۰، ۳۱- اگست ۱۹۵۱ء بروز جمعرات و جمعہ کی درمیانی شب گیارہ بجے ہوا۔

اِنَّا لِلّٰهِ وَ اِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ۔

حضرت قبلہ عالم رحمۃ اللہ علیہ کا مزار پُر انوار علی پور سیداں ضلع نارووال میں مرجع خلائق ہے۔ حضرت قبلہ جوہر ملت الحاج حافظ پیر سید اختر حسین شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے مزار شریف کا کام اپنی زیر نگرانی کرایا اور گنبد شریف پر سفید رنگ کی ٹائلیں لگوائیں۔ مزار شریف کی کلس پر ایک کلو وزن سے زیادہ سونا لگوایا۔ برآمدے کے اوپر جالیوں میں قرآنی آیات کندہ کروائیں۔ اسی طرح گنبد شریف کے اوپر بھی جو کہ قابل دید ہے گنبد کے اندرونی حصے پر حضرت معین الملت پیر سید حیدر حسین شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی رضا اور خوشی سے سنگ مرمر لگوایا۔ مزار شریف کے برآمدہ کی چھت چونکہ لکڑی کی تھی۔ اس لیے وقت گزرنے کے ساتھ خراب ہو گئی جو کہ حضرت قبلہ فضیلۃ الشیخ فخرِ ملت الحاج الحافظ پیر سید افضل حسین

شاہ صاحب جماعتی سجادہ نشین علی پور سیداں شریف نے تبدیل کروا کے لینٹر ڈلوایا اور اس کے نیچے خوبصورت مختلف رنگوں کی دیدہ زیب ٹائلیں لگوائیں۔ مزار شریف کے اندر فرش سے لے کر گنبد کی اونچائی تک سنگ مرمر کے اوپر شیشے کا کام کروایا اور مسجد نور میں بھی دیدہ زیب ٹائلوں کا کام کروایا جو کہ نہایت خوبصورت اور قابل دید ہے۔ دار العلوم کے کمرے اور بے شمار تعداد میں آستانہ عالیہ پر مہمان خانے تعمیر کروائے جو کہ مہمانوں کے سکون کا سبب ہیں۔

زیرِ نظر کتاب میں حضرت قبلہ عالم امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ کے ملفوظاتِ مقدسہ اور خطبات و مکتوبات مبارکہ ترتیب دیئے گئے جو ہمارے لیے سامانِ آخرت اور تزکیۂ قلب کے لیے بہترین مجموعہ ہے۔

دعا ہے کہ اللہ رب العزت بطفیل نبی مختشم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہمیں اس کتاب مجموعہ عشق و محبت کو پڑھ کر اس پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین بجاہ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

☆ سجادہ نشین اول حضرت سراج الملت الحاج الحافظ پیر سید محمد حسین شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ۔

☆ سجادہ نشین دوم حضرت شمس الملت الحاج الحافظ پیر سید نور حسین شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ۔

☆ سجادہ نشین سوم حضرت جوہر ملت الحاج الحافظ پیر سید اختر حسین شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ۔

☆ سجادہ نشین چہارم حضرت فخر الملت الحاج الحافظ پیر سید محمد افضل حسین شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ۔

☆ سجادہ نشین پنجم حضرت ظفر الملت الحاج الحافظ پیر سید محمد ظفر حسین شاہ صاحب دامت برکاتہم العالیہ کی سرپرستی میں تقریبات جلسہ و عرس

مورخہ ۱۰ و ۱۱ رمئی، ۴ جولائی، ۳۰ اگست اور ۱۶ اکتوبر کو منعقد ہوتا ہے۔

## منقبت در شان

حضرت امیر ملت حافظ پیر سید جماعت علی شاہ محدث علی پوری رحمۃ اللہ علیہ

بڑی شان شانِ جماعت علیؒ ہے
کہیں شان ایسی نہ دیکھی سُنی ہے

دو عالم کے سرور کا وارث یہی ہے
جگر گوشۂ فاطمہ اور علیؓ ہے

مجدد صدی کا جماعت علیؒ ہے
یہ تجدید و احیائے دین کا دھنی ہے

میری روح میں آج بالیدگی ہے
علی پور سے ٹھنڈی ہوا آ رہی ہے

علی پور مداوائے بے چارگاں ہے
دو عالم میں ان کی ہی چارہ گری ہے

پریشانیوں کا علاج مکمل
شہنشاہِ حضرت جماعت علیؒ ہے

ہمیں مل گیا کوچہ شاہِ جماعتؒ
غریبوں کو جائے پناہ مِل گئی ہے



# حضرت الحاج الحافظ القاری قبلہ فخر ملت

# پیر سید افضل حسین شاہ جماعتی رحمۃ اللہ علیہ

شیخ الاسلام و المسلمین، رئیس المتکلمین، العارف ابنِ عارف، شیخ الحدیث والتفسیر، اُستاذُ العلماء والفضلاء، حُجۃ الکاملین وسند الواصلین، عاشقِ رسول پیر طریقت، رہبرِ شریعت منبعِ رشد و ہدایت، پیکر صدق و وفا، حضور فخرِ ملت حضرت قبلہ الحاج الحافظ علامہ مفتی پیر سید افضل حسین شاہ نقشبندی مجددی جماعتی رحمۃ اللہ علیہ ۱۸ر جنوری ۱۹۴۲ء بمطابق ۳۰ ذوالحجہ ۱۳۶۰ھ بروز اتوار خانوادۂ امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ میں جوہر ملت حضرت پیر سید اختر حسین شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے گھر پیدا ہوئے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کا شجرۂ نسب ۴۲ویں پُشت میں جا کر شفیع معظم نورِ مجسم آقائے نامدار احمد مجتبیٰ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم سے جا ملتا ہے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت باسعادت سے قبل سنوسی ہند، ابوالعرب بانی پاکستان حضرت قبلہ عالم حاجی و حافظ پیر سید جماعت علی شاہ محدث علی پوری رحمۃ اللہ علیہ نے بشارت دی کہ "سید اختر حسین شاہ کے گھر بیٹا پیدا ہوگا اُس کا نام سید افضل حسین شاہ رکھنا۔ صاجبزادہ حافظ قرآن بھی ہوگا اور ساری زندگی قرآن یاد بھی رہے گا اور اللہ کا ولی بھی ہوگا۔" آپ رحمۃ اللہ علیہ کی پیدائش پر آپ کے دادا سراج الملت حضرت پیر سید محمد حسین شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے ۴۰ دیگیں تقسیم کیں۔

حضور فخرِ ملت رحمۃ اللہ علیہ نے سات سال کی چھوٹی عمر میں قرآن پاک حفظ کیا۔ بعد ازاں درس نظامی اور دورۂ حدیث شریف مکمل کیا۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے جید اساتذہ محترم مولوی عبدالرشید جھنگوی اور مولینا غلام رسول صاحب پھالیہ وغیرہم

کے زیرِ نگرانی تعلیم مکمل فرمائی۔ اُس وقت سے لے کر تا دمِ وصال قرآن مجید آپ کو یاد رہا اور ہر سال ماہِ رمضان شریف میں نماز تراویح میں قرآن پاک سنانے کی سعادت حاصل کرتے رہے۔ ایک دفعہ سابق صدرِ پاکستان پرویز مشرف نے مشائخ کنونشن منعقد کیا، جس میں ڈی سی او نارووال کے ذریعے سجادہ نشین امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ پیر سید افضل حسین شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو دعوت نامہ بھیجا۔ علامہ قاضی محمد یعقوب رضوی صاحب نے حضور فخرِ ملت کی بارگاہ میں حاضر ہو کر دعوت نامہ پیش کیا اور عرض گزار ہوئے کہ حضور ڈی سی او صاحب نے اصرار کیا ہے کہ آپ ضرور اسلام آباد تشریف فرما ہوں۔ ماہِ رمضان المبارک تھا آپ رحمۃ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا کہ ''میں مشرف کی بات سنوں یا رمضان شریف میں نماز تراویح کے دوران اللہ کا قرآن سناؤں۔ میرے لیے یہ زیادہ اعزاز کی بات ہے کہ میں حضرت قبلہ عالم رحمۃ اللہ علیہ کے آستانے پہ اللہ کا قرآن سناؤں۔

۱۹۴۹ء میں جب حضرت قبلہ عالم امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ محدث علی پوری نارووال میں جمعہ کی نماز پڑھانے کے لیے تشریف فرما ہوئے تو حضور قبلہ عالم رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا نارووال والو! یہ دیکھو اتنی چھوٹی عمر میں میرے پڑپوتے نے قرآن پاک حفظ کرنے کی سعادت حاصل کی ہے اور اب یہ تم کو قرآن پاک سنائیں گے اور حضور فخرِ ملت نے حضرت امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ کی موجودگی میں ہزاروں لوگوں کے اجتماع میں ٹیبل پر کھڑے ہو کر قرآن پاک سنایا۔ آپ کو اللہ رب العزت نے ظاہری اور باطنی علوم سے بہرہ ور فرمایا تھا۔

حضور فخرِ ملت رحمۃ اللہ علیہ ایک بلند مقام اور روحانی فیض کا دائمی ذریعہ تھے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کتاب و سنت اور اتباعِ حق کا ایسا پیکر تھے کہ زیارت کرنے والوں کے لیے خیر القرون کی یاد تازہ ہو جاتی تھی۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ بہت بڑے عالمِ دین، فاضلِ

جلیل، فصیح البیان اور مبلغِ اسلام تھے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ عظمت و ہدایت کا وہ آفتاب تھے کہ آپ رحمۃ اللہ علیہ کے اوصاف الفاظ میں بیان نہیں ہو سکتے۔ اللہ رب العزت نے آپ کو ولایت کُبریٰ کے اس عظیم مرتبہ سے نوازا تھا کہ آپ کے مقام کے عرفان سے اہلِ کشف بھی عاجز ہیں۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کو جہاں اللہ رب العزت نے ایسا بے مثال جمال ظاہری عطا فرمایا تھا کہ دیکھنے والے اکثر پہلی نظر میں ہی آپ رحمۃ اللہ علیہ کے گرویدہ و شیدا ہو کر رہ جاتے۔ اس کے ساتھ ساتھ آپ کو حُسنِ سیرت سے بھی نوازا گیا۔ آپ کے حُسنِ صورت و حُسنِ سیرت کی تنویر کی دامن کش اور دلربا گرفت سے کوئی بچ نہیں سکتا تھا۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ ہر خصلت میں بے نظیر و بے مثال تھے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کریم النفس، شریف الطبع، شیریں کلام، نرم خو، خودار اور خوگرِ صبر و قناعت تھے۔ ہمدردی خلق اور خیر خواہی کا جذبہ قدرت کاملہ نے آپ رحمۃ اللہ علیہ کے اندر کوٹ کوٹ کر بھرا تھا۔ نہایت عالی ظرف، فراخ دل، بلند حوصلہ، صوفی باصفا اور ولی کامل تھے۔ ع

نگاہ میں برق نہیں چہرہ آفتاب نہیں
یہ بات کیا ہے؟ انہیں دیکھنے کی تاب نہیں

آپ رحمۃ اللہ علیہ کی آواز مبارکہ شیریں، پُرسوز اور باوقار تھی۔ یوں متانت (پختگی، سنجیدگی) سے گفتگو فرماتے کہ ایک ایک لفظ گنا جا سکے اور یاد رہ جائے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کے الفاظِ مبارکہ اسی وقت دلوں پر نقش ہو جایا کرتے تھے۔ ع

حق و صداقت کی باتیں یوں پیار سے سناتے رہے
بھٹکے ہوئے بندگانِ خدا کو راہِ حق دکھاتے رہے
قلب کے ظلمت کدے میں شمع وحدت جلاتے رہے
عرفان سب کے دلوں پہ وہ نقش اپنا جماتے رہے

حضور فخرِ ملت رحمۃ اللہ علیہ کی ذاتِ بابرکات اسلاف الصالحین کا ایک متبرک نمونہ تھا۔ اسلام کی خدمت جس انداز میں آپ رحمۃ اللہ علیہ نے کی ہے اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کی ذاتِ والا ان صفات کی حامل ہے جو ایک مردِ کامل، رہبرِ شریعت میں ہونی چاہئیں۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کو خداوند قدوس نے قبولِ عام اور محبوبیت کی وہ خلعت عطا فرمائی کہ اس کی مثال اس دور میں اگر ناممکن نہیں تو محال ضرور ہے۔ یہ حقیقت اظہر من الشمس ہے کہ جہاں کہیں بھی آپ تشریف فرما ہوتے آپ کے وجود سے بڑھ کر دلکش اور جاذب نظر اور کوئی چیز وہاں معلوم نہ ہوتی تھی۔ کسی جگہ بھی آپ کی تشریف آوری کی قبل از وقت اطلاع ہو جاتی تو وہاں آناً فاناً ہزاروں لوگ جمع ہو جاتے تھے۔ اس خداداد مقبولیت کے احاطہ میں آ کر کوئی بھی متاثر ہوئے بغیر نہیں رہتا تھا۔ ع

میرے خواجہ کا جلوہ دیکھنے والوں نے کیا دیکھا
سراپاءِ نورِ محبوب خدائے دو جہاں خواجہ رحمۃ اللہ علیہ

عارفینِ حق ہمیشہ تواضع اپناتے ہیں محبوبانِ خدا اولیائے کرام کے اوصاف حمیدہ سے ایک خاص امتیازی وصف ہے۔ مردانِ خدا میں سے جس قدر کوئی عظیم المرتبت ہو گا۔ اسی قدر وہ متواضع اور منکسر المزاج ہو گا۔ حضور فخرِ ملت رحمۃ اللہ علیہ فطرتاً نہایت ہی متواضع اور منکسر المزاج تھے۔ اسی تواضع و انکساری کا ہی یہ نتیجہ تھا کہ اللہ رب العزت نے آپ رحمۃ اللہ علیہ کو اپنے زمانہ مبارکہ میں وہ رفعت عطا فرمائی کہ جس کی مثال ملنا اگر ناممکن نہیں تو محال ضرور ہے۔ آپ کے مزاج گرامی پر تواضع و انکساری کا اس قدر غلبہ تھا کہ آپ اپنی تعریف و توصیف کسی رنگ میں پسند نہیں فرماتے تھے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ جود و سخا اور فیوض و برکات ظاہری و باطنی کا مرکز تھے۔ آپ کے درِ فیض پر تشنگانِ ظاہری و باطنی، دکھ درد اور آلام و

مصائب کے ہجوم میں گھرے ہوئے لوگوں کا تانتا بندھا رہتا تھا۔ ہر شخص اپنی حاجت، آس و مراد اور اپنا دکھ درد پیش کرنے کے لیے حاضر ہوتا اور مکمل توجہ حاصل کر کے اور دامنِ مراد اپنے مقصود سے بھر کر ہی واپس جاتا۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ عشاق کا مرجع اور ملجا و ماویٰ تھے اور طالبان ازلی تو آپ کے اس طرح والہ و شیدا تھے کہ آپ رحمۃ اللہ علیہ کو دیکھ کر وہ سب دکھ درد بھول جاتے تھے۔ ع

دکھ درد کے ماروں کو غم یاد نہیں رہتے
جب سامنے آنکھوں کے غمخوار نظر آئے

آپ رحمۃ اللہ علیہ کسی سائل اور حاجت مند کو خالی نہیں جانے دیتے تھے۔ سائل کی ضرورت اور حاجت ہر حال میں پوری فرماتے۔ اپنوں اور غیروں، عقیدتمندوں اور زائرین کا کوئی لحاظ نہ تھا۔ غریبوں کی مدد کرنا آپ کا شعار تھا۔ اکثر اوقات ایسا ہوتا کہ آپ کی خدمت اقدس میں کوئی چیز بطور نذرانہ پیش ہوتی تو آپ کسی ایسے سفید پوش حاجتمند کو عطا فرما دیتے جو اسی غرض سے حضور کی بارگاہِ بیکس پناہ میں حاضر ہوتا۔ ع

مرشد دے پاک دوارے تے ہر درد دا دارو ملدا اے
دن رات دُعاواں منگیاں کرو رہوے وسدا دوارا مرشد دا
جہیڑا امان ہے بھکیاں ننگیاں دا جیہڑا دردی ماڑیاں چنگیاں دا
رہوے محشر تک بلندی تے ہر وقت ستارہ مرشد دا

اللہ سبحانہٗ تعالیٰ نے آپ رحمۃ اللہ علیہ کو مجسمۂ اخلاق و اخلاص بنا کر بھیجا تھا۔ آپ اس قدر مہمان نواز تھے کہ ہر آنے والے کو پہلے لنگر شریف کھانے کا حکم صادر فرماتے اور آپ کے درِ دولت پر چوبیس گھنٹے لنگر عام ہے۔ ع

اے دولتِ عرفان کے منگتو اس در پہ آؤ جس در پہ صدا
دن رات خزانے رحمت کے سرکار لٹایا کرتے ہیں

آپ رحمۃ اللہ علیہ کے علم اور فصیح البیانی کا یہ عالم تھا کہ ایک دن آستانہ عالیہ ساہو چک شریف میں تشریف فرما تھے۔ آپ ارشادات سے نواز رہے تھے کہ مجھے فرمانے لگے ''عرفان! میں نے کبھی تقریر کی تیاری نہیں کی جو بھی آیت مقدسہ اللہ تعالیٰ فقیر کی زبان پر جاری فرمائیں اُس کے مطابق بیان بھی کروا دیتے ہیں'' اور آپ رحمۃ اللہ علیہ کے بیان کا یہ عالم ہوتا کہ بڑے بڑے علماء بھی دقیق نکتے سُن کر حیران رہ جاتے اور آپ ہی کے ہو جاتے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے ۲۰۱۱ء میں راقم سے ماہنامہ مناط الاسلام کا آغاز کروایا اور ۱۷ر جون ۲۰۱۲ء بروز اتوار کو دار العلوم حنفیہ غوثیہ ساہو چک کا افتتاح فرمایا۔ واعظ فرمایا اور یہ آپ کی حیاتِ طیبہ کا آخری جلسہ اور واعظ تھا۔ ع

مرشد کامل عارف عالم علم حقیقت والا
مرشد کامل واقف حاکم حکم شریعت والا

حضور سیدی و سندی، اُستاذی و مرشدی فخر ملت رحمۃ اللہ علیہ حضرت امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ کی مسند طریقت پر لوگوں کے دلوں میں محبت رسولؐ، محبت آل و اصحاب رضی اللہ عنہم اور تعلیماتِ بزرگانِ دین کو اجاگر کرتے رہے۔ دینِ اسلام کی ترویج و اشاعت میں شب و روز ملک اور بیرونِ ملک مصروفِ عمل رہے۔

جب کوئی آدمی آپ کے حلقہ طریقت میں داخل ہوتا آپ رحمۃ اللہ علیہ اس کو اطیعو اللّٰہ و اطیعو الرسول، جان جائے تو جائے نماز نہ جائے۔ حقوق اللہ اور حقوق العباد کی پاسداری کا وعدہ لے کر بیعت فرماتے۔

آپ رحمۃ اللہ علیہ نے ساری عمر خدمت خلق میں گزاری۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے کئی حج کیے اور آپ رحمۃ اللہ علیہ کو مدینہ شریف سے گہری محبت و عقیدت تھی کہ گھنٹوں دربار رسالت مآبؐ پہ بیٹھ کر زار و قطار عشق رسولؐ میں اشک بہاتے رہتے اور مریدین کو

مدینہ شریف کی حاضری پہ زور دیتے۔

آپ رحمۃ اللہ علیہ کی لا تعداد کرامات اور محبت آموز واقعات ہیں اور ہر مرید و عقیدتمند کے ساتھ نیا اور منفرد کرم فرمائی کا انداز تھا۔ جنہیں عوام اور عقیدتمند ہمیشہ یاد رکھیں گے۔ آپ نے دربار عالیہ پہ خوبصورت شیشے اور دیدہ زیب ٹائیلوں کا کام کروایا۔ مسجد نور میں ٹائیلیں لگوائیں، درگاہ شریف پہ ۱۰۰ کمرے سے زائد مہمان خانے بنوائے۔ لنگر خانے تعمیر کروائے۔ دار العلوم کے طلباء کے ہاسٹل کی تعمیر کروائی، سینکڑوں لوگوں کو حج و عمرہ اور یتیم بچیوں کی شادی کے اخراجات اُٹھائے۔ ع

کبھی بھول کر بھی نہ اِس کو بھلانا
بہت دلربا ہے نشانِ علی پور

آپ رحمۃ اللہ علیہ ۳۲ سال درگاہِ عالیہ حضرت امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ کے سجادہ نشین رہے اور لاکھوں لوگوں کو عشقِ رسولؐ اور فیضانِ امیر ملت سے مالا مال فرماتے رہے۔ آخری گھڑیوں میں سیالکوٹ اسلام سنٹر ہسپتال میں زیر علاج تھے کہ اچانک اپنے خدام کو فرمایا کہ مجھے گھر لے چلو، مجھے حضرت صاحب کے پاس لے چلو اور بار بار پوچھتے ابھی چار نہیں بجے رات بھی ہو گئی ہے۔

آخر کار ۱۳ر شعبان المعظم ۱۴۳۳ھ بمطابق ۴ر جولائی ۲۰۱۲ بروز بدھ ۴ر بج کر ۴۵ منٹ پر آپ کی روح قفسِ عنصری سے پرواز کر گئی۔ آج رات دنیا اپنے حال میں مست اس ایک ضلع نارووال کی مایۂ ناز ہستی کامل، عارف حقانی، درویش صفت، سراپاء رحمت اور عوام و خواص کے سروں پر دست شفقت پھیرنے والے مردِ کامل سے بچھڑ گئی۔

اِنَّا لِلّٰهِ وَ اِنَّا اِلَیْهِ رَاجِعُوْنَ۔

سفر آخرت آپ کی پیشانی مبارک پر یہ جملہ جو یدا تھا:

هٰذَا حَبِيْبُ اللّٰهِ مَاتَ فِيْ حُبِّ اللّٰهِ ط

بوقت وصال کلمہ طیبہ حضور کے لبوں پر جاری تھا۔ آپ نے اوپر کی طرف آنکھیں اُٹھائیں اس کے ساتھ ہی آنکھیں خود بخود بند ہو گئیں لیکن چہرہ مبارک پر ہلکا تبسم تھا اور چہرۂ نورانی چمک رہا تھا جو کہ نورِ مجسم رحمت عالم ﷺ کے عاشقوں کا خاصا ہے۔ ع

نشانِ مردِ حق دیگر چہ گویم
چو مرگ آید تبسم بر لب اوست
(اقبال رحمۃ اللہ علیہ)

شام ۶ بجے آپ رحمۃ اللہ علیہ کا جنازہ آپ رحمۃ اللہ علیہ کے جانشین حضرت صاحبزادہ پیر سید ظفر حسین شاہ صاحب نے پڑھایا۔ جس روز آپ رحمۃ اللہ علیہ نے وصال فرمایا سخت گرمی تھی لیکن جب آپ رحمۃ اللہ علیہ کا جنازہ اٹھایا گیا تو ضلع نارووال کے تمام علاقوں میں موسلا دھار بارش ہوئی لیکن سرزمین علی پور سیداں شریف میں ٹھنڈی ہوائیں چلنے لگیں اور اچانک موسم ٹھنڈا اور خوشگوار ہو گیا یہ اللہ والوں کی نشانیاں ہیں۔

اَلَآ اِنَّ اَوْلِيَاءَ اللهِ لَهٗ يَمُوْتُوْنَ بَلْ يَنْتَقِلُوْنَ مِنْ دَارِ اِلٰى دَارِ آخِرِهٖ۔

ترجمہ: ''اولیاء اللہ مرتے نہیں بلکہ دار بقاء کی طرف نقل مکانی کرتے ہیں۔'' ع

کشتگانِ خنجرِ تسلیم را
ہر زماں از غیب جانِ دیگر است

آپ رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد پاک میں ایک صاحبزادہ صاحب اور ایک

صاحبزادی ہیں۔

آپ کے جانشین آپ کے لختِ جگر پروردۂ آغوشِ ولایت پیر طریقت ظفر الملت حضرت الحاج الحافظ پیر سید ظفر حسین شاہ صاحب مقرر ہوئے جو کہ مریدین کو حضور فخرِ ملت کی طرح مہربانیوں، شفقتوں اور عنایات سے نواز رہے ہیں۔

یا الٰہی تا بہ ابد آستانِ یار رہے
یہ آسرا ہے غریبوں کا برقرار رہے

حضور ظفر الملت کے صاحبزادے سید نور حسین شاہ صاحب سید رافع حسن شاہ صاحب اور سید محمد اشرف حسین شاہ صاحب بھی محفل میں آ کر قرآن مجید کی تلاوت اور نعت رسول مقبول ﷺ پیش کرتے ہیں۔ ع

تیری نسل پاک میں ہے بچہ بچہ نور کا
تو ہے عین نور تیرا سب گھرانہ نور کا

تراب اقدام الاولیاء خلیفہ مجاز حضور فخرِ ملت احقر العباد صاحبزادہ
عرفان الٰہی قادری عفی اللہ عنہ
خادم درگاہِ عالیہ ساہو چک شریف ضلع سیالکوٹ
چیف ایڈیٹر ماہنامہ مناط الاسلام سیالکوٹ پرنسپل و محتمم
دار العلوم حنفیہ غوثیہ دربارِ عالیہ حضرت خواجہ صوفی اللہ رکھا شاہ رحمۃ اللہ علیہ
یکم رمضان المبارک ۱۴۳۲ھ بمطابق ۱۲ر جولائی ۲۰۱۲ء بروز شنبہ
بوقت سحری



منقبت درِ شانِ فخرِ ملّت حضرت الحاج الحافظ علامہ

# پیر سید افضل حسین شاہ صاحب جماعتی دامت برکاتہم

فقط "شاہ افضل" ہیں شانِ علی پور
ہے روشن انہی سے جہانِ علی پور
فضیلت یہ بخشی علی پور کو رب نے
جہاں ہو گیا مدح خوانِ علی پور
"جماعت علیؒ" کا گھرانہ سخی ہے
بنی ہے سخاوت پہچانِ علی پور
یہی جانشینِ "جماعت علیؒ" ہیں
انہیں لوگ کہتے ہیں جانِ علی پور
محبت نے کھینچا علی پور کی جانب
چلے سر کے بل عاشقانِ علی پور
ہُوا ان پہ پیہم کرم پیشوا کا
حاضر ہوئے قدر دانِ علی پور
جنہیں "شاہ افضل" نے در پر بلایا
وہی پا سکے ہیں فیضانِ علی پور
اسی در کی نسبت سے پہنچے مدینے
ہوئے دل سے جو خادمانِ علی پور

خدا کا ولی ہے مکینِ علی پور
ہے مسحور کن آن بانِ علی پور

کبھی بھول کر بھی نہ اس کو بھلانا
بہت دل ربا ہے نشانِ علی پور

ضرورت رہی نہ اسے پھر ہُما کی
ہُوئے جس پہ راضی سلطانِ علی پور

درِ پیشوا پر پھریں سر جُھکا کر
ہیں شیروں پہ بھاری سگانِ علی پور

بسی ہے ہوا میں مہک پیاری پیاری
کھلے ہیں گُلِ گلستانِ علی پور

خدا ''شاہ افضل'' کو عمرِ خضر دے
رہے تا قیامت ایوانِ علی پور

علی پور سے ہو کر مدینے کو جائیں
میسر ہوا جن کو خوانِ علی پور

چلو زائرو! اب نگاہیں جھکا لو
کہ وہ آگیا ہے میدانِ علی پور

دُعا یہ کرو شاؔد سجدے میں جا کر
رہے اوج پر خاندانِ علی پور

نتیجہ فکر: محمد ظریف شاد جماعتی، بھلوال (سرگودھا)



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

# ضرورتِ مرشد

صَدَقَ اللّٰہُ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ وَ صَدَقَ رَسُوْلُہُ النَّبِیُّ الْکَرِیْمُ وَ نَحْنُ عَلٰی ذٰلِکَ مِنَ الشَّاھِدِیْنَ وَ الشَّاکِرِیْنَ وَ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔

اما بعد!

خداوند تبارک وتعالیٰ قرآن پاک میں فرماتے ہیں:

یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اتَّقُوا اللّٰہَ وَ ابْتَغُوْا اِلَیْہِ الْوَسِیْلَۃَ وَ جَاھِدُوْا فِیْ سَبِیْلِہٖ لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ۔ (پ٦، ع١٠)

ترجمہ ''اے ایمان دارو! اللہ سے ڈرو اور اس کی طرف کوئی وسیلہ تلاش کرو اور اس کی راہ میں کوشش کرو تا کہ تم خلاصی پاؤ۔''

اس آیت شریفہ میں خداوند تعالیٰ نے تصریح کے ساتھ وسیلہ کی تاکید فرمائی ہے۔ یعنی ایمان اور اتقا اور جہاد فی سبیل اللہ جیسا ضروری بیان فرمایا ہے۔ ویسے ہی وسیلہ کا پکڑنا بھی ایک ضروری امر قرار دیا ہے بلکہ نجات کا دار و مدار ہی ان چار چیزوں پر رکھا ہے۔ ایمان ہو، اتقا ہو، جہاد ہو، اور وسیلہ، اس کے قرب کے حاصل کرنے کے واسطے بھی ہو، جب تو نجات ہے ورنہ معاملہ مشکل ہے۔ خداوند تعالیٰ کو اپنی مخلوق کے ساتھ ایک خاص تعلق ہے اور ان پر نہایت درجہ کی

عنایت و مہربانی ہے۔ باوجود ایسے تعلق و الطاف کے پھر بھی ہدایت کا ذریعہ رسولوں اور انبیاء ہی کو ٹھہرایا کیونکہ قدرت نے جہاں اور کائنات کو بغیر قواعد کے نہیں چھوڑا۔ وہاں ہدایت کے محکمہ میں بھی ایسے قواعد جاری فرمائے ہیں کہ ان کی پابندی کے بدون ہدایت کے سلسلہ کا جاری رہنا محال ہے۔ رسول خالق اور مخلوق کے مابین برزخ ہوتا ہے اور اس کو دونوں طرف تعلق ہوتا ہے۔ دل اس کا خداوند کے ساتھ ہوتا ہے اور جسم مخلوق کے ساتھ۔

اِدھر اللہ سے واصل اُدھر مخلوق میں شامل!
خواص اس برزخ کبریٰ میں تھا حرفِ مشدد کا

اس برزخ کا یہ کام ہوتا ہے کہ مخلوق کو خالق کی رضا پر ثابت ہونے کی ہدایت کرے۔ عبادت کے قاعدے سکھائے اور خداوند تعالیٰ اور بندوں کے معاملات میں جو بندوں کی سیہ کاریوں کی وجہ سے پیچیدگیاں واقع ہوگئی ہوں ان کو دور کر کے معاملات صاف کر دے۔ عہد رسالت کے بعد یہ خدمت خلافت کو سپرد ہوئی۔ جس کو حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلفاء نے بڑی محنت سے نباہا اور قیامت تک یہی خلفاء رسول صلی اللہ علیہ وسلم اس خدمت کو سرانجام دیتے رہیں گے۔ اسی گروہ کو گروہ صوفیاء کرام پیران عظام یا مرشدان کامل کہا جاتا ہے۔ یہی فرقہ خالق اور مخلوق کے درمیان وسیلہ ہے۔ یعنی قرب الٰہی کے حاصل کرنے کے واسطے ان پیران عظام میں سے کسی ایک کو وسیلہ پکڑنا طالبان حق کے لیے ضروری بلکہ فرض ہے۔

آیت مذکور کی تفسیر میں شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے والد ماجد سے نقل کر کے وسیلہ سے مراد ذات مرشد لی ہے اور جن لوگوں نے لفظ وسیلہ کے معنی قرآن شریف یا ذاتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم اختیار کیے ہیں۔ ان کو شاہ صاحب یوں

جواب دیتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ عزوجل نے اس آیت میں مومنوں کو خطاب کر کے وسیلہ کی تلاش کا حکم فرمایا ہے اور کوئی شخص جب تک قرآن شریف اور جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان نہ لائے مومن نہیں ہوتا۔ یعنی مومن وہی ہے جو قرآن پاک اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو دل سے حق مان چکا ہوگا۔ پس وہ وسیلہ کوئی اور وجود ہوگا جس کی تلاش کا بندوں کو قرآن اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانے کے بعد حکم فرمایا ہے اور وہ مرشد کی ذات ہے جو بندے کو مولا سے واصل کر دیتا ہے۔ شریعت پر چلنے کا لوگوں کو حکم کرتا ہے۔ بدی سے روک کر لوگوں کو نیکی کی ہدایت کرتا ہے۔ اللہ اور اس کے رسول کی محبت کو دلوں میں قائم کرتا ہے۔ اگرچہ ہادی حقیقی خدا کی ذات ہے۔ وہ جسے چاہے ہدایت کرے۔ مگر یہ بھی اس حکیم کی حکمت ہے کہ دنیا کو عالم اسباب بنا کر ہر اک چیز کو سلسلہ اسباب میں ایسا پابند کر دیا کہ جیسے کوئی بچہ بغیر ماں باپ کے پیدا نہیں ہوتا اسی طرح پیر اور مرید کے تعلق کے بدوں کوئی طالب حق خدا سے واصل نہیں ہو سکتا۔ یعنی جب تک کوئی پیر کامل دستیاب نہ ہو ہدایت کا حاصل ہونا محال ہے۔ یہی قاعدہ دنیا کی ہر ایک چیز پر جاری ہے۔

حضرت مولانائے روم فرماتے ہیں:

ہیچ کس از نزد خود چیزے نشد
ہیچ آہن خنجر تیزے نشد!!
ہیچ حلوائی نہ شد اُستاد کار
تاکہ شاگرد شکر ریزے نشد
مولوی ہرگز نہ شد مولائے روم
تا غلام شمس تبریزے نہ شد

ان تینوں بیتوں کا مطلب یہ ہے کہ کوئی آدمی اپنے آپ کچھ نہیں بن سکتا

جیسے کہ کوئی لوہا خواہ وہ کیسے ہی اعلیٰ درجے کا ہو لوہار کی محنت کے بغیر تلوار نہیں بن سکتا، دوسرے بیت میں یوں فرماتے ہیں کہ تلوار کا بننا تو بڑا کام ہے۔ مٹھائی جو صرف تین چیزوں (گھی، چینی میدہ) سے بنتی ہے۔ یہ بھی کسی حلوائی کی شاگردی کے بغیر نہیں بن سکتی۔ تیسرا بیت جو اس غزل کا مقطع ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ مولوی بھی جب تک شمس تبریزی رحمۃ اللہ علیہ کا غلام نہ بنا یہ بھی مولانائے روم کہلانے کا مستحق نہیں ہوا۔ نتیجہ یہ کوئی بڑے سے بڑا اور چھوٹے سے چھوٹا کام کسی دوسرے کی مدد کے بغیر اس دنیا میں نہیں ہو سکتا۔ یعنی جب مٹھائی جیسی چیز بھی اُستاد کی مدد کے بغیر اس دنیا میں نہیں بن سکتی تو ایک خاک کے پتلے کا مقرب بارگاہ الٰہی بن جانا پیر کی امداد کے بغیر کیسے ممکن ہے۔ دوسری جگہ مولانائے روم اس طرح فرماتے ہیں:

پیر را بگزیں کہ بے پیر ایں سفر!
ہست بس پر آفت و خوف و خطر
کاندریں راہ بارہا تو رفتہ
بے قلاوز اندراں آشفتہ!

یعنی جن راہوں میں تو ہر روز چلتا پھرتا ہے ان میں بدرقہ کی امداد کے بغیر بھول جاتا ہے تو راہ سلوک جس کو تو نے کبھی نہیں دیکھا اور جس میں نفس اور شیطان جیسے راہزن موجود ہوں اس میں کسی راہنما کی امداد کے بغیر تو کیسے چل سکتا ہے۔ آج کل کا مشاہدہ گواہ ہے کہ اس زمانے میں وہی لوگ زیادہ تر گمراہ ہوئے جن کا کسی سلسلہ پیران عظام سے تعلق نہ تھا۔ جن لوگوں نے کسی خلیفہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم یعنی پیر کامل کے ہاتھ میں ہاتھ نہیں دیا اور خود بخود اس راہ کو طے کر کے پیر بننے کی کوشش کی وہ شیطان کا شکار ہوئے اور اس ہدایت شیطانی کے موافق اور لوگوں کو

بھی گمراہ کیا۔ یہی وجہ ہے کہ آئے دن ایک نیا فرقہ جاری ہوتا ہے اور اس فرقہ کے خیالات بھی نئے ہوتے ہیں۔ قرآن پاک اور احکام شریعت کو اپنے خیالات کے موافق بنانا چاہتے ہیں۔ تاویل کے پیرایہ میں تحریف قرآنی کرتے ہیں۔ احادیث نبویہ ﷺ کو اُلٹ پلٹ کر اپنی رائے کے ماتحت بناتے ہیں۔ خود ہادی بنتے ہیں۔ اس طرح سے خود گمراہ ہوتے ہیں اور لوگوں کو گمراہ کرتے ہیں۔ مرشد حق کی سب سے بڑی ضرورت یہ ہے کہ ان جان و ایمان کے دشمن فریبی راہزنوں سے لوگوں کو بچایا جائے۔

مرشد ایسا ہونا چاہیے جو خود کسی ایسے سلسلہ پیران میں داخل ہو جو سلسلہ جناب رسول اللہ ﷺ تک جا پہنچتا ہو۔ جیسے تسبیح کے دانے ایک دوسرے سے مل کر ایک سلسلہ کا حکم رکھتے ہیں اور سب ایک ہی امام کے پیچھے ہوتے ہیں یا زنجیر کے حلقے جو ایک دوسرے سے پیوستہ ہوتے ہیں یا جس طرح ایک چراغ دوسرے چراغ سے روشن کیا جاتا ہے اور اس دوسرے چراغ سے تیسرا اور تیسرے سے چوتھا یہاں تک کہ اگر ایک ہزار چراغ بھی اس سلسلہ سے روشن کیا جائے تو ہزارویں چراغ کی روشنی میں بھی یہ عام انتقال کمی پیدا نہیں کر سکتا۔ یعنی اس چراغ میں بھی وہی نور پایا جائے گا۔ جو پہلے چراغ میں تھا۔ اسی طرح سے آپ سلسلہ صوفیائے کرام رحمہم اللہ کو بھی تصور کر لیں کہ سیدنا جناب رسالت مآب حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کے سینہ کا نور سینہ بہ سینہ پیران عظام کے سینوں میں منتقل ہو کر آیا ہوا ہے۔ یعنی جناب حضرت رسول اللہ ﷺ کے سینہ مبارک سے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے سینہ میں وہ نور منتقل ہوا۔

**حدیث شریف:**

مَا صَبَّ اللّٰهُ فِیْ صَدْرِیْ اِلَّا صَبَبْتُهٗ فِیْ صَدْرِ اَبِیْ بَکْرٍ۔

